| بڑائی جس کو خدا دے اُسی کی بات بڑی | کسیکا نام بڑا ہو کسیکی ذات بڑی |
|---|---|
| جان جانے میں اب رہا کیا ہے<br>دیکھ تو لیجئے لکھا کیا ہے<br>عشق گر ہو تو کیا کرے کوئی<br>دل نمانے تو کیا کرے کوئی<br>بے وفا سے وفا کرے کوئی<br>کینے کو یوں کہا کرے کوئی | ظلم سے ہاتھ کیوں اُٹھاتے ہو<br>بے پڑھے خط کے آگیا غصہ<br>درد ہو تو دوا کرے کوئی<br>تم نہ مانو تو دل کو سمجھا لے<br>باوفا سے سبھی نباہتے ہیں<br>بُت بھی انجمؔ کہیں ہوئے ہیں خدا |
| گر گدا ترے در کا گدا بھی شاہ بھی ہے<br>تمھارے لئے کوئی رُسوا ہوا ہے | مراد تجھ سے نہ مانگوں تو کس سے مانگوں میں<br>جو عاشق نہ سمجھو تو اتنا تو سمجھو |

انجم

(**انجم**) نواب سید بہادر حسین خاں انجمؔ نیشا پوری ابن نواب سید حسین خاں سالدار بن نواب افتخار الدولہ امتیاز الملک سید احمد علیخاں عرف نواب میر آفتاب داماد ہمشیرۂ نواب منتظم الدولہ وزیر نصیر الدین حیدر۔ فن شاعری میں ان پر میر نواب صاحب مونس لکھنوی نے سات برس تک بہت ریاضت کی اور جملہ نکات شاعری بڑی دلسوزی و توجہ سے انکے ذہن نشین کئے اُنکے انتقال کے بعد آپ نے مدبر الدولہ حضرت اسیر سے تلمذ اختیار کیا وہ بھی نہایت توجہ سے آپ کا کلام درست فرمایا کرتے تھے۔ آپ ذاکر بھی ہیں اور مرثیہ بھی پڑھتے ہیں۔ مرثیہ گوئی میں اچھا دخل رکھتے ہیں۔ صورت معاش یہ ہے کہ گھر سے آسودہ ہونے کے علاوہ آپ امام باڑہ حسین آباد میں بزمرۂ ذاکران وظیفہ خوار ہیں۔ شبانہ روز شاعری کا مشغلہ ہے۔ اب ۱۳۱۵ھ میں آپ کی ۸۵ برس کی عمر ہے۔ عرصۂ دراز سے آپ کو فوٹوگرافی کا شوق ہے چنانچہ اس فن میں کثرت مشق سے دستگاہ کامل بہم پہنچائی ہے۔ دیوان جسمیں غزلیات کے علاوہ چند مراثی اور سلام بھی ہیں ہنوز مرتب نہیں ہوا۔ ایک مثنوی موسوم بہ پرستان خواب بھی چار ہزار بیت کی آپکی تصنیف ہے مقامی مشاعروں کے ماسوا آپ بیرونجات کے مشاعروں میں بھی بڑے شوق سے

شرکت فرماتے ہیں۔ حاضر جوابی اور نکتہ سنجی میں فرد ہیں۔ خوش فکر اور طباع شاعر ہیں۔ کلام کا رنگ مفصلہ ذیل اشعار سے ظاہر ہے ۔

عبث وہ شاد ہوئے توڑ کر ہمارا دل
کہ آئینہ تھا انہیں کی یہ خود نمائی کا

نہ ذکرِ خلد خراباتیوں میں کر اے شیخ
اُنہیں یقیں کہاں اِس سُنی سُنائی کا

میدانِ حشر گو کہ نہایت وسیع تھا
دیکھا تو سب تمھارے شہیدوں سے پٹ گیا

انجم فراقِ یار میں تڑپو نہ اسقدر
مر جاؤ گے جو زخم کلیجہ کا پھٹ گیا

وہ کیوں کھڑے ہیں قیامت میں سر جھکائے ہوئے
کہ عشق میں جو کیا وہ قصور سینے کیا

دیکھا جب اُس صنم کو کیا کیجئے حال کیا تھا
ایمان کی تو یہ ہے اسلام کا خدا تھا

شکرِ خدا جو مُنہ سے نکلا قصور کیا تھا
میری زبان کا ٹو گر شکوۂ جفا تھا

خود حال پوچھ کر وہ بگڑا ہے اُف رے ظالم
یہ کیوں کہا کہ میں تھا اور رات بھر خدا تھا

کیوں نظر ہے طرفِ گنجِ شہیداں قاتل
وہ بھی بستی کہیں ہو جائے نہ ویران قاتل

لب ہر زخم پہ اب آگئی ہے جان قاتل
اِک چھُری اور پلٹ کر ترے قربان قاتل

زندہ نہیں جب رہے نہ بتوں کی جفا سے ہم
پھر موت کس امید پہ مانگیں خدا سے ہم

قدرت خدا کی ہے کہ ہلا دیں دعا سے ہم
کتنا بڑا ہے عرش اور اتنے ذرا سے ہم

واں کیا ہے خوفِ حشر جہاں یہ خیال ہے
کچھ کم نہیں ہے فتنۂ روزِ جزا سے ہم

وہ بحرِ غم میں کشتیٔ دل کیا ڈبوئیں گے
سر پر خدا نہ ہو تو ڈریں نا خدا سے ہم

آتے ہیں لاش پر وہ منانے کے فکر میں
اب کچھ اونہیں دکھائی دئے ہیں خفا سے ہم

تری درد کا دلِ مبتلا تپِ غم علاج میں کیا کروں
نہ طبیب ہوں کہ دوا کروں نہ فقیر ہوں کہ دعا کروں

بال کھولے تم سوئے گورِ غریباں کیوں گئے
اور بھی روحیں اندھیرے میں پریشاں ہوگئیں

یاں بھی آنکھیں پھر گئیں اب کیا غرض ہے نزع میں
ہم بھی بیٹھے ہیں جو برگشتہ وہ مژگاں ہوگئیں

بن گئیں بدمستیاں آخر پسینہ شرم کا
چھن گئیں جب کُفر کی باتیں تو ایماں ہوگئیں

دل جلاتے ہیں وہ ابرو تو بجھا بھی دینگے
کہ جہاں آگ ہے پانی بھی ہے تلوار و نہیں

اُسکا بلبل ہوں جو خوبو پہ بھی کرتا ہے ستم
پھول بھی چھید کے گوندھے گئے ہیں ہار و نہیں

اور اندھیر کیا قبر پہ تم نے آکر
بال کیوں کھول دئے میرے عزادار و نہیں

پس گیا خاک ہوا آہ نکی واہ رے دل
مرحبا بار محبت کے اُٹھانے والے

مے واعظا حرام ہے پھر کیا کرے کوئی
کیونکر تلافیٔ غم دنیا کرے کوئی

پردہ دوئی کا دیدۂ مجنوں سے اُٹھ گیا
یوں ہو سکے تو الفت لیلیٰ کرے کوئی

دیوانگانِ عشق کی بخشش عذاب ہے
پیدا کہاں بہشت میں صحرا کرے کوئی

سب روزِ حشر تشنۂ دیدار سمیع ہیں
اب تو وفائے وعدۂ فردا کرے کوئی

اللہ نے جہاں میں سب کچھ مگر نہ دے
وہ دل کہ جسمیں تیری تمنا کرے کوئی

اللہ رے دردِ شوق کہ پھر عرضِ حال ہے
سو بار سن چکا ہوں کہ "پھر کیا کرے کوئی"

توفیق اپنی اپنی ہے انجم شب وصال
ہم تو دعائیں دیتے ہیں کوسا کرے کوئی

شرم کس سے آرہی ہے آپ ہی تو بانی ہیں
دل کے آئینے سے آنکھیں چار رہنے دیجئے

حلق تک دم آچکا ہے اشتیاقِ دید میں
اب چھری کا کام ہے تلوار رہنے دیجئے

یہاں سے تا قبضِ ارواح جائیں دشمنوں کے گھر
وہ آ بیٹھے تو مرنے کی ہمیں اب کیا ضرورت ہے

پسینے میں نہ کیوں لہرائیں زلفیں روئے رنگیں پر
یہ جوڑا سانپ کا ہے چاٹنے شبنم نکلتا ہے

ہمارے داغِ دل مٹتے ہیں اُٹھتی ہے نقاب کی
ستارے ڈوبتے ہیں نیر اعظم نکلتا ہے

تمھیں بھی کچھ محبت آزمانی ہے دمِ رخصت
ہمیں بھی دیکھنا ہے آج کیونکر دم نکلتا ہے

رو رہا ہوں میں شبِ ہجر جو اے نخلِ امید
پانی دیتا ہوں ترے پھولنے پھلنے کیلئے

وائے میرے حال پر گھر بن ترے ویرانہ ہے
ہائے اُسکا بخت جسکا تو چراغِ خانہ ہے

نیند وقتِ ذبح قاتل آ ہی جاتی ہے مجھے
تیرے خنجر کی زباں پر کون سا افسانہ ہے

واعظا ہم کو غمِ دنیا و عقبیٰ سے معاف
رند ہیں بوتل بغل میں ہاتھ میں پیمانہ ہے

انجم

(**انجم**) شیخ ذاکر حسین انجم رئیس غازیپور۔ آپ کو غالباً حضرت تمشاد سے تلمذ رہا ہے۔ ۴۰ برس کے قریب عمر اور یہ نمونۂ کلام ہے ؎

قتل گہ میں عجب تماشا تھا
وہی قاتل وہی مسیحا تھا

تو ہے گلِ خوش رنگ گلستانِ زمیں کا
یا پھول ہے کوئی چمنِ خلد بریں کا

میخانہ کہاں اور کہاں حضرتِ واعظ
کچھ اور ارادہ تو نہیں قبلۂ دیں کا

پوچھو نہ کہ جاتا ہے کہاں رہروِ ہستی
جس شہر سے آیا ہے ارادہ ہے وہیں کا

تو اپنے آشناؤں سے ناآشنا نہ ہو
قطرہ سے بحرِ بحر سے قطرہ جدا نہیں

تلوار سے ڈرنے کے نہیں عاشقِ جانباز
کچھ تیز نہیں ابروئے قاتل کی چھری سے

اے آبِ دمِ تیغ ذرا پیاس بجھا دے
بیتاب ہے جانباز کوئی تشنہ لبی سے

انداز

(**انداز**) میر غلام حسین خلف میرزا ہدایت علی گورگانی۔ علم موسیقی و مرثیہ خوانی میں کامل تھے فن سخن میں خاقانی ہند ملک الشعرا ذوق مرحوم سے مستفید ہوئے۔ عرصہ ہوا کہ انتقال فرمایا انتخاب کلام ملاحظہ ہو ؎

دیکھئے آگے آگے کیا ہو وے
دل لگی میں تو ہے ابھی سے رنج

جور و جفا کی اُسکے شکایت کریں تو کیا
سو شوخیاں نکلتی ہیں جسکے حجاب میں

انداز یادِ عارضِ جاناں میں روز و شب
سلگی ہے آگ سی دلِ خانہ خراب میں

خزاں ہوتی نہ دامن گیر گل کی ......
نہ دن برگشتہ گر بلبل کے ہوتے

نہ بہکاتے اگر اغیار اُن کو ؛
تو کیا کیا عیش بھر مل جل کے ہوتے

نیم بسمل مجھے رکھنے سے تمھیں کیا حاصل
ایک ہاتھ اور بھی خنجر کا لگاتے جاتے

تیور آج اور نظر آتے ہیں اُن کے ہمدم
خیر کچھ چیکے ہی چپکے ہیں بڑھاتے جاتے

انداز

(**انداز**) حافظ نظام احمد صاحب انداز خلف منشی نیاز احمد صاحب مرحوم تعلقدار ریرپور حسن گنج آپکے دادا منشی کرم احمد خیرآبادی سررشتہ دار ڈپٹی کمشنر ریزیڈنٹ دہلی کے سررشتہ دار تھے۔

حافظ صاحب ۱۲۷۱ھ میں پیدا ہوئے - عربی فارسی گھر پر اپنے نانا منشی قدرت حسین سے پڑھی - والد کی زندگی میں کچھ دن تجارت کا مشغلہ رہا - پھر گورکھپور جا کر ریاض الاخبار جاری کیا - اب چند سال سے وطن میں مستقل سکونت ہے - اور وہاں کے مینوسپل بورڈ کے ممبر ہیں - فن شعر میں آپ کو حضرت امیر مینائی سے تلمذ حاصل ہے - شعر و سخن میں کافی مشق ہے - طبیعت رسا ہے - یہ آپکے کلام کا انتخاب ہے ؎

منتیں ہیں کہ دم حشر گلا رہنے دے — کہتے تھے دل میں ذرا خوف خدا رہنے دے
بھول کے دل کے طرف آج یہ آنکلا ہے — اپنے ناوک کو ابھی اور ذرا رہنے دے
جو ہے مشتاق رُخ تو آئے آگے — یہ چوٹی کس لئے پیچھے پڑی ہے
خلش خار بیاباں نہ ہمیں — تھکے ماندے پڑے ہیں منزل کے
وہی کعبہ وہی میخانہ اپنا — جہاں ابر کرم دن رات برسے
یہ ہائے اور قیامت ہے تجھے اُٹھانے کو — تمہارے ساتھ قیامت بھی اُٹھ کھڑی ہو گی
سوجھتی ہی نہیں بتوں کے سوا کچھ ہمکو — لطف ہوتا ہے جو گفتگو بُتا ہوتی ہے
سر کو سجدے میں جھکا دیتے ہیں اللہ والے — ان بتوں میں بھی عجب شان خدا ہوتی ہے

اندوہ

(اندوہ) نواب علی حسین خاں خلف شمس الدولہ بارگاہ قلیخاں امیر عہد شاہ عالم ثانی - گاہے ماہے شعر و سخن کیطرف بھی رجوع کیا کرتے اور اُسمیں حضرت مصحفی سے مشورہ لیا کرتے تھے - آپکے ہاں مجلس مشاعرہ بھی منعقد ہوا کرتی تھی - کلام کا نمونہ درج ذیل ہے ؎

گور پر مجھ دل جلے کے مت کرو روشن چراغ — لطف کیا ہے گر جلایا بر سر گلخن چراغ
غیرت مہتاب خود ہے چہرۂ روشن ترا — چاہئیے کیا گھر میں تیرے اے بت پرفن چراغ
صیاد نے رکھے گل پژمردہ قفس پر — اچھی ہوس مرغ گرفتار نکالی
مارا تھا ہمیں عشق نے اک پردہ نشیں کے — کیوں نعش ہماری سر بازار نکالی

اُنس

(انس) میر مہر علی لکھنوی خلف میر مستحسن خلیق فرزند میر حسن - صاحب بدر منیر - اپنے

والد مرحوم کے شاگرد اور اکثر مرثیہ کہتے تھے - آپ میر انیس مغفور کے حقیقی بھائی تھے - ان کے بیٹے میر وحید و میر تعشق بڑے خوش فکر و شیریں زبان شاعر گزرے ہیں - آٹھ دس برس کا عرصہ ہوا کہ نوّے (۹۰) برس سے زیادہ عمر پاکر راہیِ دار البقا ہوئے افسوس کہ باوجود تلاش صرف ہی چند شعر ملے ؎

| | |
|---|---|
| لو قسم وصل ہوا ہو جو کبھی ہمکو نصیب | اک نظر دیکھنے کی تو ہیں گنہگار آنکھیں |
| رُخِ روشن کو نہ دامن سے چھپاؤ واللہ | اب نظر بھر کے جو دیکھیں تو گنہگار آنکھیں |
| مر گئے جاگتے ہی جاگتے فرقت میں تری | سوئیں اب چل کے بہت تھکیں بیدار آنکھیں |

انسان

**(انسان)** اسد الدولہ نواب اسد یار خاں - محمد شاہی عہد کے امرائے پایہ تخت میں سربلند تھے - اکثر اکبر آباد میں قیام رہا کرتا تھا بعالم شباب ۱۱۵۰ھ میں بمقام دہلی انتقال فرمایا اور اکبر آباد میں دفن ہوئے - فارسی کا مذاق زیادہ تھا - ریختہ گوئی کی طرف طبیعت مائل تھی اسطرح فرماتے تھے ؎

| | |
|---|---|
| زمین و آسماں و مہر و مہ سب تجھ میں ہیں انساں | نظر بھر دیکھ مشتِ خاک میں کیا کیا چمکتا ہے |

انسب

**(انسب)** میر ابو طالب ولد میر اکرام علی لکھنوی - شاگرد میر کلّو عرش ۱۲۷۷ھ ہجری کے گلدستۂ شعرائے لکھنؤ میں ان کا کلام چھپتا تھا اُسی سے انتخاب کیا جاتا ہے ؎

| | |
|---|---|
| ہے فرطِ داغ سے انسب کا سینہ تختۂ باغ | برنگِ گُل ہے گُلِ زخم سے بدن کی بہار |
| آئی نہ مثلِ مرکزِ عالم نظر کمر | ڈھونڈا کیا میں شام سے لے تا سحر کمر |

انسخ

**(انسخ)** مولوی عصمت اللہ ولد چودہری رحمت اللہ مرحوم - قصبہ پنڈوہ نواح ضلع ہوگلی کے باشندے اور مولوی عبد الغفور خاں نسّاخ کے تلامذۂ ارشد میں شمار ہوتے تھے - ان کا سال ولادت ۱۲۵۳ھ ہجری ہے - اوائل عمر سے شعر گوئی کا شوق رہا - پہلے پہلے مجبور تخلص رکھا تھا پھر حضرت نسّاخ کی شاگردی میں آکر انسخ بن گئے - لڑکپن کے زمانہ سے کلکتے میں رہے - ایک دیوان اور رسالۂ طومار اغلاط انکی یادگار ہے - بنگالہ میں انکی شاعری کا بڑا چرچا تھا تذکرۂ شعرا کی ترتیب کے وقت حیات تھے - کلام حاضر ہے ؎

| | |
|---|---|
| روشن ہو چراغ اپنے اگر داغِ جگر کا | خورشید پہ ہو جائے گماں شمعِ سحر کا |

ایک ہی صیاد زیرک زاہد مکار ہے
سبحۂ صد دانہ گویا دام ہے تزویر کا

نہ پوچھ حال تو آغاز عشق کا الشغ
یہ مبتدا ہے وہ جسکی خبر نہیں پیدا

ہو گیا جو مجھ سے دریا نوش کو ذوق شراب
آسماں شیشہ بنا اور مہ ساغر ہو گیا

ہیں جو اے طفل مجوسی لاشۂ عاشق پری
تیرا کوچہ آج دخمہ کے برابر ہو گیا

کس بادہ نوش کو ہے صبوحی کی احتیاج
دست سحر میں ہے جو قدح آفتاب کا

اس کا سنتا نہیں اچھا کبھی کوئی الشغ
کرتی ہے حسن و محبت کی حکایت برباد

سر بلندوں کو کیا ہے کس نے عالم میں اسیر
طائر سدرہ ہوا ہے کب گرفتار قفس

ایک دن یہ ہے کہ پابند سلاسل پاؤں ہیں
ایک شب وہ تھی کہ تھی زلف معنبر ہاتھ میں

مخاطب جس سے ہو قاتل شہید بے اجل وہ ہو
زباں تیز کیا چلتی ہے گویا تیغ چلتی ہے

ق

جسم یوں روح سے لگا کہنے
تن سے جب ہو گئے بیقرار چلی

چھوڑ کر ساتھ ایک عمر کا آج
حیف اے جانِ غمگسار چلی

انشا

(**انشا**) سید انشاء اللہ خاں خلف الرشید حکیم ماشاء اللہ خاں مصدر دہلوی - اگرچہ خاندانی اعتبار سے ان کے والد نامی گرامی شخص تھے مگر انشا کی ذاتی ناموری نے اپنے باپ کیا بلکہ تمام خاندان کی عظمت کو فرط شہرت سے دوبالا جلوہ گر کر دکھایا - ان کے بزرگ نجف اشرف سے ہندوستان میں آئے تھے - بعض کہتے ہیں کہ خطۂ کشمیر کے صحیح النسب سیّدوں سے ہیں جہاں کسی زمانے میں سمرقند سے آکر بسے تھے پھر دلّی میں اقامت گزیں ہوئے - رفتہ رفتہ امرائے شاہی میں داخل ہو گئے جن میں سے بعض کی شہرت طبل و نقارہ سے بلند آوازہ ہوئی اپنے خاندانی پیشہ کے لحاظ سے میر ماشاء اللہ خاں دربار شاہی میں طبیب اور زمرۂ امرا میں شامل تھے آخر عمر میں انکے والد نے مرشد آباد جا کر نواب ناظم کی سرکار میں تعلق پیدا کر لیا تھا - ان کی خاندانی خوبیوں اور چال چلن کو دلّی اور لکھنؤ کے سب شرفا مانتے تھے - ان کے خاندان میں پرانے مراسم و آئین کا یہ اثر تھا کہ گھر کی عورتوں کا لباس دھوبی کے گھر نجاتا تھا - اُس زمانے میں

اس قسم کی باتیں انتہائے حیاداری سمجھی جاتی تھیں۔

سید انشا کو ان کے والد نے تمام ضروری علوم وفنون سے ماہر کر دیا تھا مگر جو خداداد جوہر طبیعت کا خزانہ ازل سے لیکر اُترے تھے اُس کی مثال زمانے میں نہیں۔ فن سخن میں انہوں نے کسی سے اصلاح نہیں لی ابتدا میں اپنے والد ہی کو کچھ کلام دکھالیا تھا۔

حق یہ ہے کہ ان کی شعر وشاعری کا رنگ ڈھنگ جہان سے نرالا ہے۔ شوخی ظرافت انشا کی گھٹی میں پڑی ہوئی تھی۔

سید انشا کی ولادت مرشد آباد میں ہوئی۔ وہاں سے عام تباہی کے وقت دلّی میں آئے اُسوقت دلّی کا دربار ایک ٹوٹی پھوٹی درگاہ سے مناسبت رکھتا تھا جسکے سجادہ نشین شاہ عالم بادشاہ تھے۔ حضرت موصوف نے جو خود بھی شاعر تھے شاعرانہ قدردانی کے لحاظ سے یا اُس عام نظر شفقت سے جو بادشاہوں کو اپنے متوسلین پر ہوتی ہے (اور یہ خاندان تیموریہ کا خاصہ تھا) اس نوجوان پر خلعت وعزت کے ساتھ شفقت کا دامن ڈالا۔ اور سید انشا اہل دربار میں داخل ہوئے۔ اپنے اشعار کے ساتھ لطائف وظرایف سے کہ ایک چمن زعفران تھا گل افشانی کر کے محفل کو لٹا دیتے تھے۔ اب تو یہ عالم ہوا کہ شاہ عالم کو ان کی جدائی ایک دم کے لئے بھی ناگوار ہوتی تھی۔ اُسوقت دلّی میں میر اور سودا سے لوگ نہ تھے مگر انہیں بزرگوں کے نام لینے والے بوڑھے بوڑھے شوقین موجود تھے۔ حکیم ثناء اللہ خاں **فراق** شاگرد میر درد حکیم قدرت اللہ خاں **قاسم** شاگرد میر درد۔ شاہ **ہدایت**۔ میاں **شکیبا** شاگرد میر۔ مرزا عظیم بیگ **عظیم** شاگرد سودا۔ میر قمر الدین **منت** والد میر ممنون ساکن سونی پت۔ شیخ ولی اللہ **محب** وغیرہ حضرات کا دور دورا تھا جو رفعت شاعری کے علاوہ دربار شاہی میں خاندانی اعزاز رکھتے تھے

حضرت انشا کا جب دلّی سے دل اوچاٹ ہوا تو لکھنؤ جانے کا ارادہ کیا۔ آصف الدولہ کی قدر افزائی اور سخاوتوں کا حال سُن چکے تھے۔ دلّی سے لکھنؤ پہنچے۔ اور مرزا سلیمان شکوہ کی سرکار میں اپنی بذلہ سنجی وشاعری کی شہرت کے ذریعے سے باریاب ہوگئے۔ مرزا سلیمان شکوہ

پہلے مصحفی سے اصلاح لیتے تھے۔ جب یہ پہنچے تو اُن کا چراغ گل ہوگیا ان سے اصلاح لینی شروع کردی چنانچہ ۱۲۱۵ھ تک انہیں کی سرکار میں رہے۔ مرزا سلیمان شکوہ کی مصاحبت کے بعد رفتہ رفتہ نواب سعادت علی خاں کے دربار میں رسائی ہوئی اور مدتوں اپنی خلقی بذلہ سنجی و لطیفہ گوئی سے اُن کو محظوظ کرتے رہے۔ مگر زمانہ کا دستور ہے کہ کبھی ایک حالت اور ایک رنگ پر کسی کا حال قائم نہیں رکھتا۔ اسی بے تکلفانہ مصاحبت میں ہنسی ہنسی میں رنج ہوگیا اور رنج کے بعد مخاصمت کی آگ ایسی بھڑکی کہ وہ چہکتا ہوا بلبل اپنے گھر کے پنجرے میں بند کردیا گیا اور وہاں سے اس گمنامی کے ساتھ زمین کا پیوند ہوا کہ کسی کو خبر بھی نہ ہوئی۔

سید انشا کی قابل حیرت زباندانی۔ وسیع معلومات۔ علمی لیاقت۔ فرط شہرت سے محتاج بیان نہیں۔ انکے لطائف و ظرائف عموماً ہر علم دوست اور خصوصاً طبقۂ شعرا میں سب کو معلوم ہیں۔ مرزا عظیم بیگ عظیم اور مصحفی کے مخالفتوں اور ہجوں کا حال سب پر روشن ہے۔ ان کی حاضر جوابی اور طلاقت لسانی کے واقعات تذکرہ آب حیات میں مفصل درج ہیں۔ مزاج کی بیباکی اور ذہانت کا یہ عالم تھا کہ اچھے اچھے اُستادوں کا کلام سُن کر اعتراضوں کی بھرمار کردیتے تھے اور اپنے اقوال کی تائید میں اساتذہ کے صدہا اشعار سند میں پیش کردیتے تھے حقیقت یہ ہے کہ میر انشا اُردو شاعری میں ایسا مجموعۂ کمال شخص گزرا ہے جس کی مثال اور شاعروں میں نہیں ملتی۔ مگر افسوس ہے کہ فطرتی ظرافت اور مزاج نے ہمیں میدان سخن میں اور اساتذۂ ماضی کی طرح قابل استناد و اعتبار نہ بننے دیا۔ لیکن یہ نہ سمجھنا چاہیئے کہ ظرافت آمیز کلام کے علاوہ دیگر اصناف سخن میں ان کا کلام کسی سے رتبے میں گھٹا ہوا ہے جو طرز جو جدت جو رنگینی۔ جو اسلوب بیان ان کے کلام میں پایا جاتا ہے وہ ضرور قدر کی نگاہوں سے دیکھنے کے قابل ہے۔ ترکی۔ عربی فارسی میں قابل قدر تصانیف علمی کے علاوہ ہندوستان کی مختلف زبانوں کشمیری۔ پنجابی۔ مارواڑی۔ بھاکا میں اچھی دسترس تھی ان کی قادر الکلامی کے جھنڈے گڑے ہوئے ہیں۔ جس پُرخار وادی میں ان کے شبدیز قلم نے قدم رکھا اُس کے سب جھاڑ جھنکاڑ صاف کردئیے۔ بہرحال میر انشا مدتوں عیش و

عشرت اور کچھ دنوں تنگی و عسرت سے اپنی زندگی کے دن پورے کر کے ۱۲۳۳ ہجری میں مقام لکھنؤ اس دنیائے فانی سے عالمِ بقا کو سدھارے منشی بسنت سنگھ نشاطؔ نے تاریخ انتقال اس طرح موزوں کی ہے

| عمرِ فی وقت بود انشا گفت | سال تاریخ او زجانِ اجل |
| --- | --- |

اس تاریخ میں اجل کی جان یعنی جیم کا تعمیہ ہے۔

میر انشا کے انتخابِ کلام سے پہلے ہم ایک قطعہ فارسی درج کرتے ہیں۔ یہ وہ قطعہ ہے جو فائق نامی شاعر کے لفظ یدٗ کے مشدد لکھنے پر بطور تمسخر و تضحیک لکھا تھا۔ کسی تذکرے میں اس کی نقل نہیں ملے گی۔ اور نہ اُنکے موجودہ کلیات مطبوعہ میں یہ اشعار دیکھے گئے مگر ایک پُرانی بیاض میں مل گیا۔ چونکہ ازبس پُر لطف ہے اس لئے جی نہیں چاہتا کہ ہم آپ ہی آپ اس کا حظ اُٹھائیں۔ دیکھئے کس مزے سے تشدید کا جواز قائم رکھ کر تعریض کی ہے ؎

چہ خوش گفت فائقؔ شاعرِ غرّا — کہ چون ذہنِ او ذہنِ رسا نباشد
یکے شعر نادر کہ در چند وزن — شود خواندہ و شک معنی نباشد
دراں لفظ یدرا ابدال مشدّد — نوشت است و ایں غلط اصلا نباشد
شنید ایں سخن را چو گردِ سخن — ز انشا کہ ہمسرِ تش اصلا نباشد
بگفتا کہ من شاعرِ خوش فکرم — چو من ہیچ مغل گویا نباشد
تو گلستاں اندانی درست — ترا ہیچ شغلو روزگا نباشد
سند یاد از اُستاد است مارا — بکلامِ ما ہیچ خطا نباشد
چو تشدید در شعر ضرورت افتد — تشدید صحیح چرا نباشد

اسی طرح ان کا ایک مصرع مشدد یہ بھی مشہور ہے ع درمیاں چوک سعد اللہ خاں ؎

میر انشا کی تصانیف میں دیوان و دیگر کلام نظم کے علاوہ ایک کتاب موسوم بہ دریائے لطافت بھی ہے۔ جس میں مصطلحات بیگمات۔ روزمرہ دہلی قواعد عروض رسالہ منطق باصطلاحات

ہندی قواعد اُردو وغیرہ شامل ہے - اگرچہ انداز بیان میں وہی تمسخر اور شوخی ہے - مگر بقول جناب آزاد قواعد اُردو کی یہ پہلی کتاب ہے جو ہمارے کسی اہل زبان نے اُردو میں لکھی ہے - اُس میں اول اُردو بولنے والوں کے مختلف فرقوں کی زبانوں سے نمونے دکھائے ہیں اور اُن میں زباں دانی وسخن فہمی کا حق ادا کیا ہے - پھر قواعد بیان کئے ہیں - اور ظرافت سے لیکر فحش تک کوئی بات باقی نہیں چھوڑی - عروض کے بیان میں اُسکی تقطیع اپنی ظریف طبیعت سے عجیب وغریب ایجاد کی ہے مثلاً مفاعیلن مفاعیلن کی جگہ "پری خانم پری خانم" اور فاعلن فاعلن فاعلن کی جگہ "چت لگن چت لگن چت لگن" ارکان قائم کئے ہیں - اب انتخاب کلام ملاحظہ ہو

لگا کے برف میں ساقی صراحیٔ مے لا — جگر کی آگ بجھے جلد جس سے وہ شے لا

قدم کو ہاتھ لگاتا ہوں اٹھ کہیں گھر چل — خدا کے واسطے اتنے تو پاؤں مت پھیلا

نکل کے وادیٔ وحشت سے دیکھ اے مجنوں — کہ زور دھوم سے آتا ہے ناقۂ لیلا

گرا جو ہاتھ سے فرہاد کے کہیں تیشہ — درون کوہ سے نکلی صدائے واویلا

نزاکت اس گل رعنا کی دیکھیو انشا — نسیم صبح جو چھو جائے رنگ ہو میلا

برق چشمک زن ہے ساقی ابر ہے آیا ہوا — جام مے دے تو کدھر جاتا ہے مچلایا ہوا

وہ جو محو دشت نظارہ ہیں یہی آہ بھر کے کہیں ہیں وہ — کہ اسی تجلی نور نے ہمیں مثل طور دیا جلا

یہ جو کہتے کعبے میں ہے فقط سو غلط ہے محض اسی نمط — جدھر آنکھ اٹھا کے نظر کروں نظر آئے مجھکو وہ برملا

کہا یہ ہم نے دل سے کہ لو خدا حافظ — کہ حق بندگی اپنا تمام مینے کیا

مقیم کعبۂ دل جب ہوا تو زاہد کو — روانہ جانب بیت الحرام مینے کیا

مزا یہ دیکھئے گا شیخ جی رُکے اُسنے — جو اُن کا بزم میں کل احترام مینے کیا

ہوس یہ رہ گئی صاحب نے پر کبھی نہ کہا — کہ آج سے تجھے انشا غلام مینے کیا

پوچھا کسی نے مجھکو اُن سے کہ کون ہے یہ؟ — تو بولے ہنس کے یہ بھی ہے اک غلام مرا

کیا خدا سے عشق کی میں رونمائی مانگتا — مانگتا ابھی اُس سے تو ساری خدائی مانگتا

اس سے خلوت کی ٹھہر جاتی تو میں اللہ سے
یہ عجب ماجرا ہے کہ بروزِ عیدِ قرباں
ہوئے وعدہ پر جو جھوٹے تو نہیں ملاتے یہ تو
نہیں اب جو دیتے بوسہ تو سلام کیوں لیا تھا
فقط اس لفافے پر ہے کہ خط آشنا کو پہنچے
گو روپ بدلتا ہے ہر روز نئے انشا
آبخورے برف کے انشا کو بھیجے آپ نے
ملا پھر آج ہمکو وہ غضب اٹھکھیلیوں والا

واسطے دو دن کے عرشِ کبریائی مانگتا
وہی ذبح بھی کرے ہے وہی لے ثواب الٹا
اسے لو دیکھا کچھ تماشا یہ سنو عتاب الٹا
مجھے آپ پھیر دیجے وہ مرا سلام الٹا
تو لکھا ہے اسنے انشا یہ ترا ہی نام الٹا
صحبت میں کبھی اس کی پر بار نہیں پاتا
اسکے یہ معنی کہ لو نقشہ تمہارا جم گیا
بھبوکا برق شعلہ نور کا آتش کا پرکالا

دل میں سو لاکھ چٹکیاں لیں
انشا سے نروٹھ مت خفا ہو
صبح رخسار اسکے نیلے تھے
گالیاں آپ شوق سے دیجے
خرابات کی جب سے لذت پڑی ہے
رکھتے ہیں کہیں پاؤں تو پڑتا ہے کہیں اور
اے بادِ سحر محفلِ احباب میں کہیو

دیکھا بس ہمنے پیار تیرا
ہے بندۂ جاں نثار تیرا
شب جو گزرا خیال بوسے کا
رفع کیجے ملال بوسے کا
چھٹا بیٹھنا مسجد و خانقہ کا
ساقی تو ذرا ہاتھ تو لے تھام ہمارا
دیکھا ہے جو کچھ حال ترے دام ہمارا

مل گیا سینے سے سینہ پھر یہ کیسا اضطراب
عشق وہ پھل ہے کہ جسکے تخم ہیں یہ اشکِ سرخ
نمودِ سطوتِ پروردگار کو دیکھو
گل برگِ تر سمجھ کے لگا بیٹھی ایک چونچ
کیا ہنسی آتی ہے مجھکو حضرتِ انسان پر
گیا یار آفت پڑے اس سحر پر

مر مٹے پر بھی گیا اپنے نہ دل کا اضطراب
بیخودی ہے مغز اسکا اور چھلکا اضطراب
جہاں تلک کہ کرے کام یہ نظر کا سوت
بلبل ہمارے زخمِ جگر کے کھرنڈ پر
فعلِ بد تو خود کریں لعنت کریں شیطان پر
اداسی برسنے لگی بام و در پر

آئے نہ رات آپ جو اپنے قرار پر
گزری قیامت اس دلِ امیدوار پر

نہ ٹسوے گھلا دو یہ ہو یاں سے شبنم
نمک کیوں چھڑکتی ہے زخمِ جگر پر

سلطنت بیچتے ہیں مردِ گلستاں خاک کے مول
ہے یہاں سایۂ ہما کا خس و خاشاک کے مول

خم کے خم تو لنڈھائے یوں ساقی
اور یوں ترسیں ایک جام کو ہم

خلوت میں یوں جو چاہیئے کر لیجئے مجھے
لوگوں میں لیکن آپ کی میری ہنسی نہیں

حیف ایام جوانی کے چلے جاتے ہیں
ہر گھڑی دن کی طرح ہم تو ڈھلے جاتے ہیں

ہے نہاں لطف و کرم چینِ جبیں کی تہ میں
ہاں مجھے بھی صاف ہے اک آن کی نہیں کی تہ میں

حرم میں دیر سے یاں آپ دوانے آیا
تو ربِ کعبہ مرا اس میں کچھ گناہ نہیں

کمر باندھے ہوئے چلنے کو یاں سب یار بیٹھے ہیں
بہت ہیں جا چکے باقی جو ہیں تیار بیٹھے ہیں

نہ چھیڑ اے نکہتِ بادِ بہاری راہ لگ اپنی
تجھے اٹھکھیلیاں سوجھی ہیں ہم بیزار بیٹھے ہیں

تصور عرش پر ہے اور سر ہے پائے ساقی پر
غرض کچھ اور دھن میں اس گھڑی مے خوار بیٹھے ہیں

بسانِ نقشِ پائے رہرواں کوئے تمنا میں
نہیں اٹھنے کی طاقت کیا کریں لاچار بیٹھے ہیں

کہاں صبر و تحمل آہ ننگ و نام کیا شے ہے
میاں رو پیٹ کر ان سب کو یاں اک بار بیٹھے ہیں

نجیبوں کا عجب کچھ حال ہے اس دور میں یارو
جہاں پوچھو یہی کہتے ہیں ہم بیکار بیٹھے ہیں

بھلا گردش فلک کی چین دیتی ہے کسے انشا
غنیمت ہے کہ ہم صورت یہاں دو چار بیٹھے ہیں

گر یار مے پلائے تو پھر کیوں نہ پیجئے
زاہد نہیں میں شیخ نہیں کچھ ولی نہیں

ادا و ناز و حجاب و غمزہ کرشمہ شوخی حیا تغافل
تمہاری چتوں کے آگے آگے یہ کرتے ہیں اہتمام اکڑوں

دل کو لے بھاگی کدھر ہاتھ سے تیرے انشا
کوئی کھڑکی بھی تو اس گنبدِ بے در میں نہیں

مت کیجے روکھی پھیکی ہم سے اُچاٹ باتیں
دھیان آپ انکار کیجئے تیور جو بھر لڑے ہوں

شیخ و برہمن دیر و حرم میں ڈھونڈتے ہیں کیا لاحاصل
موند کے آنکھیں دیکھو تو ہے ساری خدائی سینے میں

انشا کو بھی دے ڈال خدا سے عیسیٰ مریم
گر کچھ مرضِ عشق کی تجھ پاس دوا ہو

انشا تو اینڈتے ہیں پڑے میکدے کے بیچ
کہیو سلام زاہد شب زندہ دار کو

جی میں کیا آگیا انشا کے یہ بیٹھے بیٹھے
کہ پسند اُس نے کیا عالم تنہائی کو

کون کہتا ہے بولو۔ مت بولو
ہاتھ سے میرے ایک جام تو لو

چھیڑنے کا تو مزہ تب ہے کہو اور سنو
بات میں تم تو خفا ہو گئے لو اور سنو

توڑی جو اُس نے تجھ سے تو جوڑی رقیب سے
انشا تو اپنے یار کے یہ توڑ جوڑ دیکھ

نیند مستوں کو کہاں اور کدھر کا تکیہ
خشت خمخانہ ہے یاں اپنے تو سر کا تکیہ

گالی سہی ادا سہی چین جبیں سہی
یہ سب سہی پر ایک نہیں کی نہیں سہی

گر ناز نیں کہنے سے بُرا مانتے ہو تم
میری طرف تو دیکھئے میں نازنیں سہی

کوئی دنیا سے کیا بھلا مانگے
وہ تو بیچاری تو آپ ننگی ہے

چند مدت کو فراق صنم و دیر تو ہے
چلو پھر کعبہ بھی ہو آئیں بھلا سیر تو ہے

یہ پیاس اپنی بجھے برف کے نہ شورے سے
بجھے تو نرگس ساقی کے آبخورے سے

دیں گالیاں ہزاروں سن مطلع اس غزل کا
کہنے لگا کہ انشا اسکا یہی صلہ ہے

عجیب لطف کچھ آپس کی چھیڑ چھاڑ میں ہے
کہاں ملاپ میں وہ بات جو بگاڑ میں ہے

اک طفل دبستاں ہے فلاطوں مرے آگے
کیا منہ ہے ارسطو جو کرے چوں مرے آگے

کیا مال بھلا قصر فریدوں مرے آگے
کانپے ہے پڑا گنبد گردوں مرے آگے

ہوں وہ جبروتی کہ گروہ حکما سب
چڑیوں کی کرتے ہیں چوں چوں مرے آگے

بولے ہے یہی خامہ کہ کس کس کو میں باندھوں
بادل سے چلے آتے ہیں مضموں مرے آگے

گالیاں سینکڑوں دیں پاؤں جو دباتے ہنسنے
محنتیں خوب سہی کیں خوب کے انعام ملے

غصے میں ترے ہم نے بڑا لطف اٹھایا
اب تو عمداً اور بھی تقصیر کریں گے

گھب گئی آنکھوں میں کل جلوہ نمائی تیری
مجھکو کیا جانے کہ کیا بات خوش آئی تیری

نگہ سے اُس پری کی سحر چتوں ایک آفت ہے
معاذ اللہ دیکھئے جو اُدھر کس کی شامت ہے

ہوئے ہیں خاکِ سرِ راہ اُسکے ہم انشا
بڑا غضب ہے جو یہ بھی فلک نہ دیکھ سکے

لگا کر گلے رفع دل کی تپش کی
بڑی آپ نے آج یہ پرورش کی

رشک کرتی ہیں سدا اُن سے ارم کی حوریں
تیری دیوار کے جو سایہ تلے بیٹھ گئے

گلے میں ڈالکر زنار قشقہ کھینچ ماتھے پر
برہمن بنئے اور طوفِ در بیت الصنم کیجے

آزادگی خوش آئی انشا کو جب یارو
وہ سب کو چھوڑ بیٹھا سب اسکو چھوڑ بیٹھے

گالیاں سن کے جی نہیں آتا ہے
لیجئے تیری زبان میں چٹکی

غنچۂ گل کی صبا گود بھری جاتی ہے
اک پری آتی ہے اور ایک پری جاتی ہے

انور (انعام) حافظ انعام احمد دہلوی - حکیم محمد سجاد تو ہانی کے شاگرد ہیں اور چمڑے کی سوداگری کرتے ہیں۔ کلکتے میں سکونت ہے یہ کلام کا رنگ ہے ؎

انشا نہ اُڑ گیا کہیں ننھے سا کا
پتا ملتا نہیں دل کا جگر کا

دل جو اُس زلف میں پابند رہے اچھا ہے
میں ہوں دیوانہ مرے پاس سے کھو جائیگا

ساتھ میرے قتل ہو گی حسرت داراں کی فوج
میں چلا مرنے کو لیکن ساتھ لشکر لیچلا

در بند ہے اور رند ہیں میخانہ کے اندر
شیشے کی پری آج سلامت نہیں جاتی

ہاں آپ کہیں اپنی زباں سے تو ابھی جائے
میرے تو کہے سے شب فرقت نہیں جاتی

انعام (انعام) منشی انعام احمد بیگ دہلوی شاہ جی کے چھتہ کے مدرسہ میں کسی جماعت کے معلم تھے - مرزا غالب کو چند غزلیں دکھائی تھیں - اب عرصہ سے بہت کم شعرگوئی کا اتفاق ہوتا ہے ۵۰ برس سے زیادہ عمر اور یہ اُن کا کلام ہے ؎

بقا ہے باغ جہاں نہیں کسکو ٹھکانا ہے سمجھ کے اسکو
لگی ہے اسکی ہوا بھی جسکو وہ رنگ و بو بھی نہیں رہیگا

شباب تک ہے اداے رنگیں کہاں یہ پھر جلوہ ہائے رنگیں
سفید ہونگے یہ موئے مشکیں یہ رنگ و بو بھی نہیں رہیگا

بنیادِ زمیں تھی نہ فلک زیب زمیں تھا
کن کہتے ہی سب کچھ یہ ہوا کچھ بھی نہیں تھا

وہ گئے غیر کے گھر اور یہاں ہم شب کو
صبح تک لیتے رہے راہ گزر کی آہٹ

انعام

**(انعام)** لکھنؤ کے کسی خوش بیان شاعر کا تخلص ہے رسالہ گلشن بہار مولفہ منشی منصب علی منصب میں ایک غزل نظر سے گزری۔ چند شعر اندراج تذکرہ کے لائق پائے درج کئے گئے ؎

دل کوچۂ صنم میں گڑا ہم مزار میں
کیا دخل ہے مشیت پروردگار میں

اہل زمانہ ڈھونڈتے ہیں جسکی روشنی
وہ ماہ ہے چھپا ہوا اپنے غبار میں

انجام بعد مرگ اگر ہو گیا بخیر
سمجھیں گے پھول پھیل گئے پھر تو مزار میں

دو پھول بھی چڑھائیگا روکر وہ گل اگر
پھولا نہیں سماؤں گا کنج مزار میں

کرتا ہوں کوئی بات نکلتی ہے منہ سے آہ
دل اختیار میں نہ زباں اختیار میں

لاؤں کہاں سے اپنی صفائی کے میں گواہ
ساری خدائی تو ہے ترے اختیار میں

آنکھیں کھلی ہوئی ہیں مری بعد مرگ بھی
ایسا مزا ملا ہے تجھے انتظار میں

انعام اُس صنم کی محبت کو ترک کر
مصروف اب ہو طاعت پروردگار میں

انعام

**(انعام)** سید انعام اللہ صاحب انعام الہ آبادی شاگرد کوثر خیرآبادی۔ گیا میں سکونت اختیار کرلی ہے۔ یہ کلام کا نمونہ ہے ؎

بیٹھ کر اُسے مغوں نے بہ ہوش پیا ہے شراب
خانقہ میں آج واعظ نے جو منبر رکھ دیا

دلنشیں ہجر کی اب بھول کر بھی یاد نہیں
نقشۂ شوق نے کس کا رخ تاباں دیکھا

خوب میخانے پہ رحمت کی گھٹائیں برسیں
بادہ نوشوں کو جو آلودۂ عصیاں دیکھا

توبہ خلاف وضع ہے پیری میں محتسب
وہ کام کیوں کریں نہ کیا جو شباب میں

انور

**(انور)** شیخ حافظ انور الدین۔ موضع مئو محمد آباد اصلی وطن تھا مگر یہ خود شاہجہاں آباد میں پیدا ہوئے اور یہیں بڑے ہوئے۔ انکے والد احمد شاہ کے وقت میں منصب داران شاہی میں سے تھے۔ یہ خود فن سخن میں میر سوز سے مستفید ہوئے۔ خوش گوئی ملنساری اور زندہ دلی نے ہر دلعزیز بنا رکھا تھا۔ شاہ عالم ثانی کا زمانہ تھا۔ تذکرہ شوق میں انکا حال نظر سے گزرا۔ چند شعر انتخاب ہو کر درج ذیل کئے جاتے ہیں۔ معاملے کے شعر خوب کہتے تھے اور روزمرہ کو

نہایت صفائی سے بناتے تھے طرز بیان دلچسپ اور زبان صاف ہے شوق نے انکا
تخلص قانع لکھا ہے مگر مقطع میں انور ہی تخلص پایا لہذا اسی لحاظ سے تذکرہ میں درج ہوا۔

یہ بعد وفات میرے کہیا جو (قطعہ) نقش لوح مزار کرنا +
خوبان جہاں کی دوستی کا ہرگز مت اعتبار کرنا

نہیں ہم جانتے گل کسطرح کا ہے سمن کیسا
ندیکھیں یار کا منہ جس جگہ باغ و چمن کیسا

شہید تیغ ناز دلربا ہم ہو گئے انور
کہاں کا غسل کاہے کی لحد گور و کفن کیسا

مجھے کہنے لگا وہ دیکھ رکھ شمشیر کو میری
اسے ڈرتا رہا کرو رنہ بسمل ایکدن ہوگا

بسلو جاؤ مت جھوٹی باتیں بناؤ
اگر ہم سے ملتے تو ڈر تھا کسیکا

پوچھتا کیا ہے کہ جاؤں یا نجاؤں یار پاس
مت ستا تو مجکو دل میری بلا سے جا نجا

گو نہیں بوسے دیے پر سامنے آنکھیں تو کر
جان یہ کیا طور ہے اتنا بھی تو شرما نجا

حال دل انور کا سن بیرحم ٹک انصاف کر
راست کہتا ہوں تو میری بات پہ ہنستا نجا

اب تو کرتا ہے سوال کو تو حیران بھلا
میں بھی سمجھوں گا بھلا رہ تو مری جان بھلا

کچھ تجھے رحم نہ آیا میری تنہائی پر
یوں ہی مجھے چھوڑ گیا او دل نادان بھلا

اور تو تجھ سے کسی چیز کی امید نہیں (قطعہ)
پر مرے پیارے اب اتنا تو کہا مان بھلا

آن کر مجھ سے کبھی پوچھ کہ کیا ہے تجکو
جی سے نکلے تری باتوں ہی کا ارمان بھلا

یہ کیا قد و قامت ہے حضرت سلامت
کہ دل پر قیامت ہے حضرت سلامت

نہیں دیکھا تم نے اُسے شیخ صاحب
جو ہم پر ملامت ہے حضرت سلامت

رقیبوں سے خوش ہم سے بیزار بیچ ہے
بھلے کا نہیں دور حضرت سلامت

جامہ زیبی میں کیا قیامت ہے
اُس سجیلے کی شان کے قرباں

انور نے کہا ٹک شب آؤ تو ہمارے گھر
ہنس ہنس کے لگا کہنے آنے دو بڑی راتیں

(انور) مولوی امام الدین خاں ولد غلام حسین خاں باشندہ رامپور نسیم کے شاگرد تھے اُردو کے سوا

فارسی بھی کہتے اور اُسمیں امام تخلص کرتے تھے سنہ ۱۲۵۹ھ میں ینسٹھ سال کی عمر میں انتقال کیا نتیجۂ فکر حسب ذیل ہے

اور سب محشر کو بیٹھے تھے یہاں ویسے اٹھے — ایک میں بے سر اٹھا بیجاں اٹھا بیدل اٹھا

سلسلہ پری آدمی کیونکر نہوں اس جال پہ غش — تیرا سایہ ہے پری چال پہ لوٹا جاتا

بنی تربت درِ قاتل پہ یارب شکر ہے تیرا — کہ سر جس آستاں پر تھا رہا وہ آستاں سر پر

چشم بیمار آئینہ سے ہے — عکس تجکو نظر لگاتا ہے

ہے دل میں سا چبھی کسیکی مژگاں — اس شیشہ میں بال آگیا ہے

(انور) شیخ ولی محمد خاں دہلوی - اُنکے بزرگ سرکار شاہان مغلیہ میں داروغہ تھے - فارسی میں بھی طبع آزمائی کرتے تھے عرصہ ہوا انتقال کیا چند اُردو کے شعر درج کئے جاتے ہیں

انتظار ہی میں تری چشم ہوا گوش ہوا — مژدہ آنے کا ترے سنتے ہی بیہوش ہوا

ایسی جاں بخش ہوا موسم گل کی آئی — قصد پرواز میں ہیں بلبل تصویر کے پر

ہوا تنگ خوف بہار گریباں — رگ گل سے ہے تار تار گریباں

روبرو آئینہ رو کے کیوں نہ میں لگ کے ہو لیا — حیرت نظارہ سے جوں غنچۂ تصویر ہوں

(انور) میر انور علی انور عظیم آبادی - غدر کے بعد تک عظیم آباد میں زندہ و سلامت موجود تھے - یہ اُن کا کلام ہے

اس فصل بہاری میں وہ گل سے جدا ہو — اے گردش ایام نہ یوں تیرا برا ہو

ہر سمت سے ہو سایہ فگن یار کی صورت — آئینۂ خاطر میں اگر کچھ بھی جلا ہو

لائی نہ کبھی پیرہن یار کی خوشبو — اے باد صبا چل مرے آگے سے ہوا ہو

قطعہ

اُڑتی سی خبر ہم قفسو پائی ہے میں نے — معلوم نہیں کون رہے کون رہا ہو

پابند رہے الفت کا تقاضا ہے مگر یہ — صیاد اگر چھوڑ دے خود رشتہ بپا ہو

(انور) منشی سید محمد کاظم نام - نواب باقر علیخاں لکھنوی کے شاگرد اور صاحب دیوان

مطبوع تھے۔ انکی موزونِ طبعی اور مشاقی میں شبہہ نہیں۔ الفاظ کی نشست اور تلاش دونو درست ہیں تشبیہ و استعارہ بندی کے ساتھ ساتھ کہیں کہیں سادہ سادہ عاشقانہ رنگ بھی کلام میں موجود ہے۔ زیادہ حال معلوم نہوا۔ اب انتخاب ملاحظہ ہو

افسوس چار دن میں نگہ اُن کی پھر گئی
دعوے تھا عمر بھر جنہیں ہم سے نباہ کا

مصحفِ روے صنم یاد کیا کر زاہد
ہے جو منظور تجھے حافظِ قرآں ہونا

مجھ نیم جاں کو دیکھ کے کوچہ میں کہتے ہیں
پھرتا ہے ڈھونڈتا ہوا جائے مزار کیا

بڑھ گیا لیلیٰ کا ناقہ نجد سے مثلِ صبا
دیکھتا حسرت سے مجنوں سوئے محمل رہ گیا

میخوار اُسکے بادۂ عرفاں سے مست ہیں
ساقی نے گر نہ جام پلایا تو کیا ہوا

عمر گزری خانۂ صیاد میں
یاد نقشہ بھی نہیں گلزار کا

کہدے کوئی کہ فاتحہ پڑھنے کو آئیے
مرقد مریضِ ہجر کا تیار ہو چکا

اس درجہ ترے حُسن کا بازار ہوا گرم
اب آئے جو یوسف بھی تو سودا نہیں ہوتا

جہاں میں نور ظلمت سے جمالِ یار سے پیدا
ہوئی ہے شام زلفوں سے سحر رخسار سے پیدا

ہوتا نہیں ہے نالۂ عُشاق کا اثر
پتھر بتوں کا دل مری تقدیر نے بنادیا

توڑئیے گا نہ دلِ عاشق کو
ہے یہ کعبہ نہ اسے ڈھائیے گا

کعبہ کی راہ چھوڑ کے جاتا ہے دیر میں
عشقِ بتاں میں شیخ کا ایماں بدل گیا

جذبۂ عشق یہ ہے دور تلک قتل کے بعد
ساتھ قاتل کے تڑپتا ہوا بسمل آیا

کیا بتائیں ڈھونڈتے کسکو ہیں کوچہ میں ترے
نقدِ دل جو پاس تھا وہ سیمبر جاتا رہا

واعظوں سے سُنکے تیرا ذکرِ رحمت اے رحیم
میکشوں کو آتشِ دوزخ کا ڈر جاتا رہا

جا ہی پہونچی ایک دم میں بند آنکھیں جب ہوئیں
رہ رستہ ملکِ عدم کا دور کیا تھا کچھ نہ تھا

اُٹھّے گی نہ عاشق سے جفائے شبِ فرقت
اللہ نہ دکھلائے بلائے شبِ فرقت

جیسا ہے ترا پان کی سرخی سے دہن سرخ
ایسا کوئی دیکھا نہیں یاقوتِ یمن سرخ

دست صیاد ستمگر سے ہوئے بیکار پر
فصل گل میں آئی آفت عندلیب زار پر

واعظا کس کو ڈراتا ہے عذاب حشر سے
ناز ہے بادہ کشوں کو رحمت غفار پر

یکایک خنجر کا چھٹنا تو اُن سے غیر ممکن ہے
مگر اتنا ہے کچھ کچھ ہمسے پیماں ہوتے جاتے ہیں

گیسو ہوا سے چہرے پہ بل کھائے جاتے ہیں
دو سانپ گنج حسن پہ لہرائے جاتے ہیں

نہیں معلوم تمکو زاہدو توقیر تیغہ کی
رہی گھر میں خدا کے مدتوں تصویر تیغہ کی

کام کیا خانۂ کعبہ سے اُسے اے زاہد
جس کو محراب عبادت خم ابرو ہو جائے

زلف تا عارض دلدار نہ آنے پائے
صبح صادق میں شب تار نہ آئے پائے

دم تو کہتا ہے کہ میں گھٹ کے لبوں تک آ دوں
ضبط کہتا ہے خبردار نہ آنے پائے

زلیخا عاشق شیدا فقط تھی ماہ کنعاں کی
تو وہ یوسف ہے اک عالم کا تجھ پر دم نکلتا ہے

الفت کی پوچھے سختیاں فرہاد سے کوئی
ڈھا کر پہاڑ کو دل شیریں میں راہ کی

ہزار بار کہا پر نہ ایک بار آئے
تمھاری بات کا کیا خاک اعتبار آئے

جلائیں گے ہمیں اے شیخ کیا شعلے جہنم کے
بجھا دیں گے اُسے قطرے ہمارے دیدۂ نم کے

عشق کامل بعد مر جانے کے بھی جاتا نہیں
خاک مجنوں کو ہے تلاش صاحب محمل میں ہے

یار کے آگے نہ دم نکلا یہ حسرت رہ گئی
موت سے ہمکو فقط اتنی شکایت رہ گئی

انور (انور) نواب سید محمد علیخاں بہادر انور موسوی صفوی ملقب بہ نواب دولھا رئیس قصبہ شمس آباد ضلع فرخ آباد روسائے رامپور کی اولاد میں تھے انکے والد ماجد نواب حفیظ اسد خاں ولد نواب غلام محمد خاں بہادر سابق والی ریاست رامپور بڑے نامی رئیس گزرے ہیں - انور موصوف نواب اعتماد الدولہ فضل علیخاں بہادر دہلوی - وزیر نصیر الدین حیدر بادشاہ اودھ کے صاحبزادی جعفری بیگم سے بیاہے گئے تھے - اور انہوں نے انکو گھر داماد کر لیا تھا چنانچہ ان کی وفات کے بعد یہی انکی ریاست شمس آباد کے مالک ہوئے تمام عمر خوش حالی اور فارغ البالی کے ساتھ بسر کر کے ۱۲۹۳ھ مطابق ۱۸۷۶ء میں انتقال کیا منشی آمیل حسین منیر نے تاریخ کہی ہے ؎

پاک گوہرآہ نواب بہشت آرام گاہ * نواب صاحب بعد غدر کچھ دنوں نظربند بھی رہے تھے ریختہ گوئی کی طرف طبیعت مائل تھی اور اُسمیں تنبیر شکوہ آبادی سے مشورہ لیا کرتے تھے۔ انکے صاحبزادے نواب سید مہدی علی نے انتخاب کلام اساتذہ معروف بہ بہارستان اشعار سنہ ۱۲۹۱ھ میں شائع کیا تھا۔ اُسمیں سے چند شعر منتخب ہوکر درج تذکرہ کیے جاتے ہیں ؎

زندگی میں مری تعریف نہ کہہ اے ہمدم
رند ہوتے تو ہراک جلسہ میں ہوجاتے شریک
اب خدا جانے کہ اس بت کو اکیلا پاکر
احتیاط اتنی تو اے زاہد و ناحق نہ کرو
دل اُلجھتا ہے جو ہر شب نہیں معلوم آنور

ہاں مگر بعد فنا دیکھ کر انجام بخیر
لطف دُنیا ہی گیا زہد کی پابندی سے
غیر کیا کیا مری جانب سے لگاتے ہونگے
ہندو کس کے ہیں بتاؤ یہ مسلماں کس کے
یاد آجاتے ہیں گیسوئے پریشاں کس کے

انور

(انور) سلطان الشعرا سید شجاع الدین عرف امراؤ مرزا مرحوم دہلوی۔ آپ سید جلال الدین حیدر مرصع رقم خوشنویس و اُستاد ابوظفر بہادر شاہ ثانی کے خلف اصغر اور فخر اساتذہ مولانا ظہیر دہلوی کے چھوٹے بھائی تھے۔ آنور مرحوم بڑے ذکی اور طباع شاعر تھے۔ اوائل مشق میں خاقانی ہند شیخ ابراہیم ذوق سے استفادہ حاصل کیا۔ اُنکے انتقال کے بعد مرزا غالب سے مشورہ لیتے رہے طبیعت نہایت دقت پسند اور مضمون خیز واقع ہوئی تھی۔ کلام کی شوخی خیال کی چلبلاہٹ۔ فکر کی رسائی۔ روزمرہ کے نئے نئے سے لوٹ فریفتگان سخن کے دماغ میں عجیب سرور اور عاشق مزاجوں کے دلوں میں غضب کا درد پیدا کرتے تھے۔ جو شعر دیکھو پھڑکتا ہوا حسن خیال۔ بلندئ مضمون پر نظر ڈالو تو ایک خوش آیند حیرت پیدا ہوتی ہے۔ اس جوان طبیعت کو خدا نے وہ مضمون آفرینی بخشی تھی کہ شعر سُنکر بوڑھوں کے ٹھٹھرے ہوئے دلوں میں عشق کی اُمنگ پیدا ہوجاتی تھی۔ افسوس ہے کہ اس جوان مرگ نے عالم شباب میں اپنے دائمی جدائی کا داغ دیا۔ اگر آج آنور زندہ ہوتے تو ہرجگہ انکا ہی نور جھلکتا نظر آتا اور انکے سامنے کسی کا چراغ روشن نہ ہونے پاتا۔ مگر اس مرحوم کا کلام اس ناپرسی اور ناقدری کے

زمانے میں بھی انصاف پسند طبائع کو اپنے کمال کا معترف بنائے بغیر نہیں چھوڑتا - اسقدر دقت پسند اور نازک خیال ہونے کے باوجود مشاقی اور پرگوئی کا یہ عالم تھا کہ کیسی ہی مشکل زمین کیوں ہو تعداد اشعار میں کمی نہ آتی اور ایک ایک قافیہ کو کئی کئی طرح سے ادا کرتے - اکثر مشاعروں میں مصرع طرح پر سہ غزلہ اور چو غزلہ کی نوبت آجاتی - جس بحر اور جس قافیے میں مضمون کی گنجایش ہوتی اُسی میں گوہر مضمون نکال کر دکھا دیتے - غدر سے دس برس بعد جو دلی میں مشاعرے کا سلسلہ ہوا تھا اُس کی روحِ رواں انہیں کہنا چاہئے - حضرت داغ - مولانا ظہیر - حالی - مجروح - سالک - عزیز - آرشد - مشتاق - اِن مشاعروں میں شریک ہو کر داد سخن دیا کرتے تھے - ثقات سے سُنا گیا ہے کہ اکثر تو یہی ہوا کہ انکی غزل سب پر فوق لے گئی - حکیم مومن خاں صاحب مومن نے خیال گوئی کی جو ایک خاص طرز ایجاد فرمائی تھی جسکا اُنکے زمانے ہی میں شہرہ ہو گیا تھا اگر اُسکے موجد مومن خاں تھے تو پورے پورے مقلد حضرت انور - اگر نگاہ غور سے دیکھا جائے تو جیسا انکی طرز کو حضرت انور نے نباہا ہے اور کسی سے نہ بن پڑا اسیطرح مرزا غالب کی استعارہ بالکنایہ کی خوش اسلوب ترکیب کی تقلید انور مرحوم کے برابر کسی سے نہیں ہوئی - الغرض ذوق - غالب - و مومن کے جداگانہ طرزوں کو سمو کر مرحوم نے ایک رنگِ خاص ایسا ہر دلعزیز پیدا کیا تھا جو سب کے دلوں میں نقش ہو گیا - حضرت انور کو افکار زمانہ نے نہایت تکلیفیں پہنچائیں - دستبرد غدر سے ایسے پریشان ہوئے کہ ترک وطن کر کے جے پور چار ہے اور وہیں ۴۸ برس کی عمر میں انتقال فرمایا - انکے دو مکمل دیوان تلف ہو گئے - جنمیں سے ایک تو خاص حمد و نعت اور تصوف کے رنگ میں ڈوبا ہوا تھا مولف تذکرہ نے بڑی محنت اور مشقت سے متفرق و پریشان مسودوں سے ایک دیوان مرتب کر کے چھپوایا ہے مگر یہ اُنکے کلام کا آٹھواں حصہ بھی نہیں ہے اور اسمیں بیشتر ایسا کلام ہے جو نظر ثانی سے محروم رہا - یہ بھی امر قابل ذکر ہے کہ اُستاد ذوق کے مروجہ دیوان کی اشاعت میں انور مرحوم کا نام شکریہ کے ساتھ یاد رکھنے کے قابل ہے کیونکہ یہ دیوان حافظ ویران

حضرت ظہیر اور انور کی متحد سعی و کوشش کا نتیجہ ہے خوشنویسی میں یدطولیٰ رکھتے تھے معظمی و محترمی شمس العلما مولانا حالی نے راقم کی تحریک سے جو تقریظ انکے دیوان پر لکھی ہے قابلِ دید ہے - اب انتخاب کلام ملاحظہ ہو ؎

تری صورت کو دیکھا اور آنکھیں کھل گئیں کیا کیا
نظر آیا جمالِ معنیٔ حسن آفریں کیا کیا

اجل ہے سر پہ تو بھی زیست کا ساماں نہیں کیا کیا
اُمیدیں رکھتی ہیں دل کو مرے اندوہگیں کیا کیا

نظر ملتے ہی وہ کچھ ہو گیا جو کچھ کہ ہونا تھا
پشیماں ہو رہا ہے دیدۂ انجام بیں کیا کیا

کیا غمّاز اپنا ہم نے پیدا ہاتھ سے اپنے
زباں بنکر کہے دیتا ہے چاکِ آستیں کیا کیا

ترے کوچہ میں ہر ہر نقشِ پا پر سجدہ کرتا ہوں
ملاتا خاک میں ہے مجھکو یہ شوقِ جبیں کیا کیا

ترے آنے کی سُنکر ساتھ ہی آنکھوں میں دم آیا
مگر سرگرمِ استقبال ہے جانِ حزیں کیا کیا

دوچار اس چشم سے ہوتے ہی اک چُپ لگ گئی گویا
خدا جانے نگاہیں چپکے چپکے کہہ گئیں کیا کیا

نہ لب پہ ہو ذکر مہر و کیں کا نہ دیکھے اک اشک منہ زمیں کا
وہ ضبط ہو عاشقِ حزیں کا یہ ربط ہو چشم و آستیں کا

وہ جلوہ رخسارِ آتشیں کا وہ عکسِ برتاب اُس جبیں کا
یہ صاعقہ رختِ کفر و دیں کا چراغ وہ خلوتِ یقیں کا

کہیں سرِ طور جلوہ افگن کہیں درِ دیر ان سے روشن
وہاں تو ہو جائے جائے مسکن ہمیں تو رکھا نہیں کہیں کا

یہ طعنہ کم ہے کہ بے دہن ہو یہ شرم کیسی کہ چپکے بیٹھو
زباں کو دشنام ہی پہ کھولو دہن تو ہو بند نکتہ چیں کا

نظر ہے یاں تیرے اوجِ شاں پر فغاں سے برپا کیا جو محشر
کہ سر پہ کوچہ ترا اُٹھا کر بنا دیا آسماں زمیں کا

جو کیجے اظہارِ مطلب اُن سے تو چاہیے پہلے مدح کر کے
یہ مستِ مدہوشِ حسن کیجے کہ ہوش باقی نہ ہو نہیں کا

پی بھی جا شیخ کہ ساقی کی عنایت سے شراب
میں ترے بدلے قیامت میں گنہگار رہا

کچھ خبر ہوتی تو میں اپنی خبر کیوں رکھتا
یہ بھی اک بے خبری تھی کہ خبردار رہا

خدنگِ نگہ دل کُشا ہو گیا
ستم قابلِ مرحبا ہو گیا

محبت میں جی کیا سے کیا ہو گیا
ستم عاشقوں کو وفا ہو گیا

بشر رہوں نہ کھاؤں تو کیونکر جیوں
غم و غصہ میری غذا ہو گیا

شبِ غم میں کس کس کی ہو روک تھام
محبت یہاں جس قدر پڑ گئی

جو دلِ من گیا دم خفا ہو گیا
وہ اُتنا ہی نا آشنا ہو گیا

دیکھا جو بعدِ مرگ تو مرنا زیاں نہ تھا
بدلے فنا کے ملکِ بقا کچھ گراں نہ تھا

کیسی حیا کہاں کی وفا پاسِ خلق کیا
ہاں یہ سہی کہ آپ کو آنا یہاں نہ تھا

کچھ اپنے دل کے ولولے کچھ زاہدوں کی ضد
سر پھوڑنے کو ورنہ وہی آستاں نہ تھا

حسنِ جہاں فروز سے جس جا نہ تھے وہ تھے
میں بے نشانیوں سے جہاں تھا وہاں نہ تھا

مرتا ہوں یوں کہ کیوں نہ رہا دل میں تیرِ یار
آرام جان تھا کوئی آزارِ جاں نہ تھا

خالی در اُن کا پایا تو دل وہم سے ڈرا
تھا پاسباں میں آپ جو واں پاسباں نہ تھا

کوئی اک گردش تو ہو ایسی کبھی ہاں اے چشمِ یار
شیخ پوچھے مجھ سے رستہ خانۂ خمار کا

لے چلو واعظ کو ہاتھوں ہاتھ اُٹھائے میکشو
پاسباں چل کر بنا دو خانۂ خمار کا

جان سُننے والوں کی واعظ لبوں پر آ گئی
واہ کیا کہنا ہے حضرت آپ کی گفتار کا

ملتی ہے آخر کو کچھ کیفیتِ سوز و گداز
صاعقہ حصہ ہے پہلا طالبِ دیدار کا

الدرے فرطِ شوقِ اسیری کہ شوق میں
پھروں اُٹھا اُٹھا کے سلاسل کو دیکھنا

نقلیہِ خاکساری ہوتی ہے خاک ہو کر
مِٹ مِٹ کے ہم نے سیکھا اندازِ نقشِ پا کا

ہے انا الحق سراپہ کیوں بیداد
گر نہیں ہے رواج باطل کا

جزو ذاتِ حبیب ہے عاشق
نام دریا ہے نام ساحل کا

غرق واں ہوں جہاں لگاؤ نہیں
کشتی و بادبان و ساحل کا

کچھ تو ہو مزدِ رنجشِ بازو
کچھ تماشا تو دیکھ بسمل کا

کیا جانے کس کے دم سے ہے آباد میکدہ
ساقی وظیفہ بند نہ کر بادہ خوار کا

مسیحائی کرو مرتے ہیں تم پر
خلاصہ ہے یہ اپنی داستاں کا

بنائے درد کو دل پر خوشی خوشی لیجے
بُرا گناہ ہے الفت میں دل چُرانے کا

ہائے کیا کیا نہ وہ اس گریہ پہ نازاں ہوگا
تم کسی وعدہ سے پھر جاؤ کہ ہو جاؤں تمام
تم آج ہی چل پھر کے مٹا دو نہ یہ جھگڑا
وہ دن گئے کہ مصر کو پہنچا کوئی بخیر
کوئی تڑپے نہ کیوں تاب و تواں تک
دل کے کھوٹے ہیں سب یہ سیم اندام
حُسنِ نظارہ سوز ہے پردہ
تجھ سے دل کا غبار مٹ نہ سکا
پامال اِک جہاں ہے اور پھر جفا نہیں
گو سب رہا ہوئے کوئی قیدی رہا نہیں
اپنے خدا سے وصلِ صنم مانگتا ہوں میں
دوزخ پہ کیوں رکھی ہے سزائے صنم پرست
دل ہم نہ دیں گے اور کے دینے کیواسطے
تکلیفِ دست و بازوئے قاتل کا فکر ہے
بسم اللہ کہہ کے کود پڑوں بحرِ عشق میں
قہر کا ظلم قیامت کا ستم کرتے ہیں
جور پر جور جفا پر وہ جفا کرتے ہیں
موت کیا چیز ہے ہنگامِ قلق ہم دل پہ
کچھ کچھ وہ چھیڑ لطف کی ہم کو عتاب میں
دریائے جرم ہو تو گھٹا دے ہوائے عفو
دیکھے گا جو رہے گا زمانے کے انقلاب

جس کی آنکھوں پہ تیرا گوشۂ داماں ہوگا
ہو اگر بھرنے میں میرے حلق پر خنجر خراب
کیوں کل پہ رکھو شورشِ غوغائے قیامت
تم ورنہ آفت رہِ صد کارواں ہو آج
نہ پوچھیں گے نہ دیکھیں گے کہاں تک
خوب ہم آزمائے بیٹھے ہیں
گو وہ پردہ اُٹھائے بیٹھے ہیں
اپنے کو ہم مٹائے بیٹھے ہیں
کھلتے ہی کچھ یہ معنیٔ ناز و ادا نہیں
ہوں وہ اسیرِ شوق کہ دل چھوڑتا نہیں
ناصح نہ مر کہ تجھ سے تو کچھ مانگتا نہیں
گرمی بتوں کے حسن میں کیا اے خدا نہیں
یہ تو نہ ہوگا اور کبھی حاشا ہوا نہیں
قاتل سے دعوئے دیت و خوں بہا نہیں
کشتیٔ دنا خدا نہ سہی کیا خدا نہیں
وہ خدا سے نہیں ہوتا جو صنم کرتے ہیں
اِس پہ بھولے ہیں کہ ہم یاد کیا کرتے ہیں
جان کو صدقے سے پہلے دفع بلا کرتے ہیں
جی سے امید و یاس سے کس کس عذاب میں
تو دامنی مری ہے وہاں کس حساب میں
مرتا ہوں اُس نگاہ کے اِک انقلاب میں

کیا غم درازدستیٔ نارِ سعیر کا
ساقی نہ پوچھ دارُوئے افسردہ خاطری
خونفشانی مری داخل مرے نقصاں میں نہیں
مجھ سا دیوانہ و ہشیار ہو امکاں میں نہیں
جو صلے تو نے بڑھائے ہیں دکھا کر جلوے
جو کہے سچ ہے نہ مئے پی نہ کہیں دل اٹکا
ہے تذبذب کہ انہیں دیکھ کے کچھ کہہ نہ اٹھوں
مگر زاہد اُڑے گا اب پری پیکر پرستاں میں
نہیں انجم یہ رو رو کر کسی کے یادِ زنداں میں
ہر اک جانب سے نقشِ عین المطلوب عکس آرا
طریقِ راستی مجھکو ملا برگشتہ راہی سے
جُدا اک دم گریباں سے نہیں ہوتا نہیں ہوتا
میرا اور اُس بتِ مخمور کا ہے ایک سا عالم
وہ چشمِ مدعا بیں سکندر یہ ہوئی پردہ
بڑھے ہے جو شوق کے ہاتھوں وہ ناکامی سے ہٹ آئے
ثباتِ سرمدی ہے خاک راہِ یار میں ہونا
ہوا یاں اک نظارہ سے کلیم و طور کا عالم
نظر ہو تو نظر آتی ہے کیفیت دو عالم کی
ٹیڑھی ترچھی کوئی پڑ جائے تو دیکھے واعظ
جب تواضع سے جھکے خجلت سے دشمن کٹ گیا
دو اِدھر سے آ گئے لو چار اُدھر سے آ گئے

دامن کو لیے چلا ہوں بھگو کر شراب میں
آتش ملا دی آب کے بدلے شراب میں
اب تو دامن میں ہے وہ کچھ جو بدخشاں میں نہیں
خاک اُڑتا ہوں مگر کوچۂ جاناں میں نہیں
کچھ سماتا نظرِ صاحبِ عرفاں میں نہیں
گفتگو کچھ سخنِ ناصحِ ناداں میں نہیں
گرچہ اب تک کوئی لغزش مرے ایماں میں نہیں
اُڑا دی آدمیت سب ہوئے باغ رضواں میں
بھرے ہیں ہمنے موتی دامنِ شب ہائے ہجراں میں
دل اک آئینہ خانہ ہے تجلی گاہِ عرفاں میں
خدا یاد آ گیا یادِ بتِ برگشتہ مژگاں میں
جنوں نے ہاتھ میرا ہی دیا شاید گریباں میں
جو واں لغزش قدم میں ہے تو یاں ہے پائے ایماں میں
اڑائی خاک جتنی جستجوئے آبِ حیواں میں
قدم اک کشمکش میں پڑ گئے ہیں کوئے جاناں میں
کیا ہے سعی کو مٹی تلاشِ آبِ حیواں میں
سمائی ہے تجلی کس طرح اُس روئے تاباں میں
چلو انور تماشا دیکھ آئیں بزمِ رنداں میں
اور یوں کہنے کو تو برقِ نظر کچھ بھی نہیں
تیغ کا خم جانتے ہیں ہم خمِ تسلیم کو
بن پڑے گی کیا تمھیں روزِ امید و بیم کو

دل میں بحرِ الفت ساقی ہے انور موج زن
جانتا ہوں ایک قطرہ کوثر و تسنیم کو

ملیں گے تم سے یہ کیونکر گماں ہو
گماں جس جا نہ ہو پہنچے تم وہاں ہو

کیا مٹائیں گے ہم اُسکے دل سے نقشِ یادِ غیر
جب مٹا سکتے نہیں اپنے خطِ تقدیر کو

غیر کی تقدیر میں جو کچھ کہ چاہا لکھ دیا
داوری ہے کیا کہوں میں کاتبِ تقدیر کو

کاوشوں ہی کاوشوں سے سر بسر لبریز ہے
دل سے لایا ہے مگر فرہاد جوئے شیر کو

اور جُرمِ رہزنی پر ہو سزا نخچیر کو
دل مرا اُڑ کر لپٹ جاتا ہے اُسکے تیر کو

نام زورِ بازوئے فرہاد اُستی ہی تو ہے
شمعِ بزمِ خود نمائی کہیے جوئے شیر کو

یاس کیوں ہو غمِ فرقت کی وفا سے مجھ کو
اور رکھ آس ہے بندے سے خدا سے مجھ کو

میں گنہ کر کے گنہگار تمھارا ٹھہرا
نسبتِ خاص لگی ہاتھ خطا سے مجھ کو

جور سہہ کے یہ خوش خوش ہوں کہ محشر میں مگر
بخشوائیں گے جفا کار خدا سے مجھ کو

ہے ستم تو مگر اک لطف سے دیکھو کیا ہو
اُس نے مارا ہے محبت کی ادا سے مجھ کو

بندۂ محرم و بیار ہوا سیر اُسکا ہوں
کچھ تعلق سے تعلق ہے خدا سے مجھ کو

آیا ہے میرے مرنے کی سُنکر وہ بدگماں
کوئی لپیٹ دو مجھے زندہ کفن کے ساتھ

اے جانِ زار کچھ تو رہے پاسِ ہمدمی
لب تک تو آ وصالِ صنم کی دعا کے ساتھ

بھولے ہیں کس خیال پہ زُہّاد و پارسا
رشتہ نہیں ہے داورِ روزِ جزا کے ساتھ

تیرے ستم سے مجھکو ملا منصبِ کلیم
اِک وجہ گفتگو نکل آئی خدا کے ساتھ

شے بے طلب ملی تو ہوئی یار کی طلب
بندوں کے ناز بھی ہیں نرالے خدا کے ساتھ

لیلیٰ کا نام زندہ ہے اب تک جہاں میں
تم بھی نباہ دو کسی اہلِ وفا کے ساتھ

کچھ جو عزت ہے تو پھر کوچے میں اسکے ہے کہو تو
دو قدم آن کے لیجاتی ہے توقیر کے ساتھ

کچھ تو مل جائے لبِ شیریں سے
زہر کھانے کی اجازت ہی سہی

دل میں یاں آ کے نکلنا کیسا
اے وہ ارمانِ شہادت ہی سہی

تیرے کشتوں کا روزِ حشر حساب
غیرت او فتنہ گر نہیں آتی

بے طرح پڑتی ہے نظر اُن کی
خیر دل کی نظر نہیں آتی

---

برگ برگ سبزہ قدرت سے تیرے معمور ہے
جس زباں پر دیکھتا ہوں نغمۂ منصور ہے

اور کچھ دنیا سے کھنچ جا اور بڑھ جا سوئے حق
تیر جتنا کھنچ گیا چلہ میں اتنا دور ہے

نیک ہوں بد ہوں تمہارا ہوں تمہیں کو پاس ہے
تم نے لکھا ہے مری قسمت میں جو مسطور ہے

ربط بڑھ جائے تو حسن و عشق کی ہے شان ایک
جو نفس ہے سینۂ عاشق میں شمع طور ہے

کاتبِ اعمال جو چاہیں لکھیں کچھ غم نہیں
ہے نظر اُس پر کہ جس سے قہر کوسوں دور ہے

وہ گناہ کرتا ہوں اب جی کھول کر جو رہ گئے
جانتا ہوں خیر مجھ سے قہر تجھ سے دور ہے

جو اٹھا پردہ نظر سے واں حجابِ پردہ ہوا
جتنی یاں آنکھیں کھلیں اتنا ہی وہ مستور ہے

ہو فنا پر منحصر دیدار اور جیتا رہے
واقعی عاشق مگر ناچار ہے مجبور ہے

کچھ نہیں سنتے کسی سے ہم کہ ہے واں رنگ کیا
کیا زباں بندی تمہاری بزم کا دستور ہے

اس مقامِ لاتعین پر وصول انور کہاں
آ کے منزل پر جہاں سنتے کہ دلی دور ہے

تیرے جلوے دمِ خلوت جو نمودار ہوئے
حیرت آگیں مرے گھر کے در و دیوار ہوئے

صلح کل مشرب و مذہب کا ہوا دشمن و دوست
دل میں وہ پھول ہوئے آنکھ میں جو خار ہوئے

کمبخت کوئی دم تو رہے گا نظر سے دور
خوش ہوں جو اُن کے در پہ عدو پاسباں رہے

مٹی خراب ہے ترے کوچہ میں ورنہ ہم
اب تک تو جنت میں یہ رہے آسماں رہے

مرتے ہیں تڑپتے ہیں تری یاد میں ہر دم
بیکار کسی دم کو بھی جانے نہیں دیتے

---

نہ میں سمجھا نہ آپ آئے کہیں سے
پسینہ پونچھئے اپنی جبیں سے

میں اس بے ہم مزاجی کے تصدق
اُلجھتے ہیں وہ زلفِ عنبریں سے

کہاں کی دل لگی کیسی محبت
مجھے اک لاگ ہے جانِ حزیں سے

ادھر لاؤ ذرا دستِ حنائی
پکڑ دیں چور دل کا ہم یہیں سے

| | |
|---|---|
| ضعف میں مرنا بھی مشکل ہوگیا | جان اُلجھی ہے نفس کے تار سے |
| تھرہیں مستی میں وہ انگڑائیاں | خالی ہاتھوں لڑتے ہیں تلوار سے |
| جمع اپنا خرمن دل جب ہوا | بجلیاں ٹوٹیں نگاہِ یار سے |
| خدا کی بے نیازی مانتا ہوں | ذرا پرستش نہیں نازبتاں کی |
| چلے دشمن کے گھر خود رفتہ ہوکر | طبیعت آگئی ایسی کہاں کی |
| کیا اسکی ہے خوشی کہ وہ رخ بے نقاب ہے | اک میرے ساتھ چشم جہاں کامیاب ہے |
| جاں بخش ہے گفتار تو لب چشمۂ حیواں | پھر گئے کہ ان پر کوئی کس بات پہ مرجائے |
| یہ خوشی کم ہے کہ ہم اُس بزم میں | اک طرف بیٹھے تو ہیں ناشاد سے |
| اسقدر محوِ تحیر ہوں کہ میں | مل گیا تم میں تمھاری یاد سے |
| دل میں کیوں کھٹکا رہائی کا رہے | مول لے لیجے قفس صیاد سے |

انور

(**انور**) حافظ حکیم سید انوار احمد صاحب انور دہلوی ۔ خلف حافظ سید خیر الدین احمد۔ خلف سید محمد باقر۔ قوم سے صحیح النسب سید اور دہلی کے رہنے والے تھے شاہان مغلیہ انکے اسلاف کرام کو عزت کی نگاہ سے دیکھتے تھے چنانچہ بہادر شاہ ثانی سید خیر الدین احمد صاحب کو اپنی طرف سے شاہ سلیمان چشتی صاحب سجادہ تونسہ شریف کی خدمت میں معہ نذرانہ بھیجا کرتے تھے حکیم صاحب موصوف کے بڑے بھائی حکیم سید نیاز احمد مرحوم شاگرد رشید حکیم احسن اللہ خاں صاحب طبیب شاہی ریاست پٹیالہ میں بزمرہ اطبا ملازم تھے حضرت انور طب میں اپنے برادر مرحوم کے شاگرد تھے۔ اور فن ڈاکٹری میں پنجاب یونیورسٹی کے امتحان زبدۃ الحکما کے سند یافتہ تھے علم رمل اور نجوم میں بھی اچھا دخل تھا۔ نہایت ذکی اور خوش اخلاق تھے۔ تشخیص مرض کے علاوہ شافی مطلق نے ہاتھ میں شفا بھی عطا کی تھی شروع میں چند غزلیں حافظ غلام رسول ویراں کو دکھائیں پھر حضرت داغ سے تلمذ اختیار کیا کئی برس حیدرآباد دکن میں نواب لائق الدولہ غالب جنگ کی سرکار میں بصیغہ طبابت ملازم رہے ۔ مگر گردش قسمت نے کہیں زیادہ ٹکنے ندیا ۔

آخر ۱۳۲۲ھ ہجری میں اپنے وطن آبائی دہلی میں انتقال فرمایا-چند اشعار انتخاباً درج ہوتے ہیں ؎

حسرتوں سے دم نکلنے میں جو دشواری ہوئی
موت میری دیکھ کر اُن کو بھی سکتا ہو گیا

دورِ آخر ہے پلا دے پھر کہاں بزمِ طرب
تیرے ہی دم سے ہے ساقی گردشِ پیمانہ آج

شیخ صاحب کل تو میرے حال پہ تھے طعنہ زن
شمع رُو سے لو لگا کے خود بنے پروانہ آج

ناتواں ہوں میں بہت جذبۂ دلدارانہ کھینچ
مجھ میں کیا باقی ہے اب حسرتِ دیدارانہ کھینچ

اب تک ہے انتظار کسی کے خرام کا
اُٹھ بیٹھتے ہیں قبر میں آوازِ پا سے ہم

تمہارے کشتۂ بیداد کو مسیحا نے
ہزار بار جلایا مگر جیا ہی نہیں

مجھے کیا کام ہے دیر و حرم سے
مری آنکھوں میں ہے صورت صنم کی

انور

(انور) سید انور علی انور نبیرۂ مولوی امجد مقیم بھوپال-حضرت داغ دہلوی سے ارادت رکھتے ہیں-اور شعر خاصہ کہہ لیتے ہیں-یہ کلام کا نمونہ ہے ؎

دیکھتے کس کو ہو کچھ ہوش سنبھالو اپنے
کیا سمائی ہے یہ اے حضرتِ موسیٰ دل میں

اس دل کو یہی زلف کا سودا جو نہ ہوتا
کاہے کو میں پہنتا شبِ فرقت کی بلائیں

کٹتی ہے ترے ہجر میں یوں اپنی شب و روز
دن نالہ و فریاد میں شب آہ و بکا میں

اندھیری رات میں اے مہ لقا تم
یہ بن ٹھن کر کہاں جاتے ہو گھر سے

تمنا حور کی کرتے ہیں حضرت
کوئی صورت تو دکھے شیخ جی کی

کہیں دور ہو ہجر کا غم الٰہی
کہیں جان لے دردِ فرقت ہماری

انور

(انور) منشی محمد انور لکھنوی-خوشنویس و مصلح سنگ- کلکتے کے امیر الاخبار کے مطبع میں کتابت کرتے تھے- دو تین سال ہوئے دہلی میں انتقال کیا-حضرت داغ کے شاگردوں میں تھے-کلام ہدیۂ احباب ہے ؎

شرارت ہے شبِ وصلت میں وہ کہتے ہیں کیوں انور
اگر ہم آج بھی فرقت میں تڑپاتے تو کیا ہوتا

نازِ ہر گام پہ شمشیر میں سے بھی کہتا تھا
نہ بھرے پاؤں میں خونِ سرِ فرہاد کہیں

شاید اسے بلبلِ شیدا یہ تری تاک میں ہے — آج گلشن سے جو ہلتا نہیں صبا کہیں
پاس سے دیکھا جب - وہ کہنے لگے — دل میں کیا ہے بتائیے تو سہی

انور
(انور) منشی گل محمد انور بنگلور کے رہنے والے ہیں گاہے گاہے حضرت داغ کو کلام دکھایا ہے - نمونہ کلام یہ ہے ؎

کیا تھا ناز جس قاتل نے خنجر کی روانی پر — ہوا ہے آج وہ حیراں ہماری سخت جانی پر
کہاں سنتے ہیں اے ناصح تری عشق و محبت میں — وہی کرتے ہیں ہم آتا ہے جو اپنی طبیعت میں
یہ وہ منزل ہے اسمیں فکر کی بھی عقل حیراں ہے — قدم رکھو سنبھل کر حضرتِ دل راہِ الفت میں
دورنگی کا سبق تمکو پڑھایا ہے زمانہ نے — کبھی میری محبت میں کبھی میری عداوت میں

انور
(انور) مولوی نور محمد مدرس مدرسہ ہاشمیہ بمبئی شاگرد مولانا نظامی اصلی وطن غازیپور ہے مگر یہ خود عرصہ سے بمبئی میں رہتے ہیں - ۲۵ - ۲۶ - برس کی عمر اور یہ کلام کا خلاصہ ہے ؎

کچھ اشارہ ابرو اور چتون میں ہو کر رہ گیا — رہ گئی شمشیر اٹھکر کھینچ کے خنجر رہ گیا
ناتوانی اور وہ بھی عشق کے بیمار کی — ہے گماں مجھ پر ابھر کے تارِ بستر رہ گیا
دل سے تھی ساری خوشی یہ مبتلائے غم ہوا — عیش کا سب کارخانہ درہم و برہم ہوا
آشنا تیرا ہوا بیگانہ ساری خلق سے — تجھ سے جو محرم ہوا عالم سے نامحرم ہوا
یہ ہمارا ہی جگر ہے لے دیئے دیتے ہیں دل — اب تو راضی اب تو خوش لے گیسوئے برہم ہوا
حاصل اُس در پہ اگر ناصیہ سائی ہوتی — دُور قسمت کی مرے ساری بُرائی ہوتی
حکمتیں ترکِ محبت کی سمجھائیں ناصح — وصل کی بھی کوئی تدبیر بتائی ہوتی

انور
(انور) منشی سید نور الحسن بلگرام ضلع ہردوئی اصلی وطن ہے - حضرت امیر مینائی کے شاگردوں میں ہیں - ۲۵ - ۲۶ - برس کی عمر اور بہ سلسلہ روزگار دکن میں اقامت ہے - یہ آپکا کلام ہے ؎

پھریں آنکھیں جو وقتِ نزع میری منہ کے وہ بولے — کہو اب بے وفا ہم ہیں کہ صاحب بے وفا تم ہو
ناصح بھی دم بخود ہیں ہر ایک ہمنشیں خموش — میں آپ میں نہیں کوئی سمجھائے کیا مجھے

